در رہِ دوست ہلاکِ زن و فرزند بجاست ۲ بر درِ وصل وداعِ کس و پیوند فتوح

صد بہانہ کہ یکے بر نزند بر تقصیر ۳ صد کنایت کہ یکے را نبود رنگِ وضوح

گاہم از بادِ ہوا سنگ ببارد ظاہر ۴ گاہم از کلکِ قضا جرم بزاید مشروح

بر دل و سینۂ من داغِ جفا گردد مہر ۵ در رگ و ریشۂ من قوتِ بلا گردد روح

نہ بخود حاملِ پیمانِ محبت گشتم ۶ عشوۂ دیدم و خوش بو سر از جامِ صبوح

صالح و طالح اگر جملہ چو من وا جویند ۷ توبہ در توبہ ز زشتی بگریزد چو نصوح

(۲) ترجمہ:- دوست کے راستہ میں بیوی بچوں کا ہلاک ہو جانا درست ہے اور لوگوں اور ان کے تعلقات کا رخصت ہو جانا دروازۂ وصل کا کھل جانا ہے (یعنی وصلِ دوست علائقِ دنیوی سے پوری طرح سے قطع تعلق کر لینے کے بعد ہی حاصل ہو سکتا ہے)

(۳) ترجمہ:- (دوست کے پاس مجھے آزار پہونچانے کے) سینکڑوں بہانے ہیں جن میں سے ایک بھی (میرے) جرم پر منطبق نہیں ہوتا اور سینکڑوں ایسے اشارے و کنائے ہیں جن میں سے ایک کو بھی وضاحت کا رنگ حاصل نہیں (یعنی ہم پر جو فردِ جرم لگا کر سزا دی جا رہی ہے اس کی کوئی دفعہ واضح نہیں اور نہ کسی دلیل سے ہمارا گناہ ثابت ہوتا ہے ہم کو بے خطا ستایا جا رہا ہے۔

(۴) تشریح:- "ہوا" حرص و ہوس، فضائے عالم "مشروح" صیغہ اسم مفعول بمعنی مفصل۔ ترجمہ:- کبھی مجھ پر حرص و ہوس (یا فضائے عالم) کے ابر و باد سے کھلم کھلا پتھر برسنے لگتے ہیں اور کبھی قلمِ قضا و قدر سے میرے گناہ بتفصیل پیدا ہونے لگتے ہیں (غرضکہ راحت و اطمینان ایک لمحہ کیلئے

(۵) ترجمہ:- مہر و محبت میرے دل اور سینہ پر داغِ جفا بن جاتی ہے اور روح (میرے) رگ و ریشۂ (جسم) میں آفتوں کی غذا۔ توضیح:- یعنی میں دوست سے محبت کرتا ہوں اور وہ مجھ پر جفا کرتا ہے یا بالفاظِ دیگر یہ سمجھئے کہ محبت ہی داغِ جفا بنکر ظاہر ہو رہی ہے اور روح کو عشق کی آفتیں گھلا رہی ہیں

(۶) ترجمہ:- میں خود بخود پیمانِ عشق کا حامل نہیں بنا (بلکہ) میں نے (تیری) ایک ادا دیکھی اور (بس میرا) دماغ جامِ صبوحی سے سرشار تھا (یعنی میں تیرے اندازِ معشوقانہ دیکھتے ہی مست و بیخود ہو گیا بس یہیں سے عشق کی بنیاد پڑی)

(۷) تشریح:- "صالح" نیک۔ "طالح" بد۔ "واجستن" جستجو کرنا۔ دوسرے مصرعہ کی نثر یہ ہوگی توبہ از زشتی مثل نصوح در توبہ بگریزد "در چیزے گریختن" طلب کرنا، پناہ لینا "نصوح" سچے دل کی توبہ، ایک شخص کا نام جس کا پیشہ دلاکی تھا اس کے توبہ کرنے کا قصہ مثنوی مولانا روم میں بتفصیل مذکور ہے یہاں یہی مراد ہے۔ ترجمہ:- نیک اور بدسب (بلکہ بھی) اگر میری طرح (توبہ کی) خوب جستجو کریں تو (میری) بدعملی کی وجہ سے نصوح کی طرح توبہ، توبہ کی پناہ میں چلی جائے گی۔ توضیح:- میں اپنے بد اعمال پر توبہ کا طلب گار ہوں مگر توبہ کو مجھ سے عار آتی ہے کہ اگر میرے بدلے عالم کے سب نیک و بد لوگ بلکہ بھی اسکو تلاش تو جس طرح نصوح نے اپنے اعمال پر توبہ کی پناہ لی تھی اسی طرح میری توبہ خود توبہ کی پناہ میں چھپ جائیگی یعنی ع ہست استغفارِ ما محتاجِ استغفارِ ما۔ دیگر:- اگر تمام نیک و بد لوگ میری طرح (اپنے اعمال کی) تحقیق و جستجو کرلیں تو (میری طرح ان کی) توبہ بھی زشتیِ اعمال کی وجہ سے نصوح کے مانند توبہ کی پناہ تلاش کرنے لگے (یعنی سب کا یکساں حال ہے بے عیب صرف خدا کی ذات ہے۔

سوئے رحمٰن علی العرش توجہ کردم ۸ بانگ زد عرش کہ پاکے زمکان یا سبّوح
درِ صحبت ہمہ بر روئے نظیری بستند ۹ بخود لے فاتح ابواب درے کن مفتوح

# ردیف الخاء

چگونہ نامِ تو آریم بر زباں گستاخ ۱۵۱ کہ یادِ تو نتواں کرد در نہاں گستاخ
اگر بگلبنِ تو بلبلے پناہ آرد ۲ کسے نمیزندش گل بر آشیاں گستاخ
ہراز جمند کہ در راہِ تو شہید شود ۳ ہما نمیکندش قصد استخواں گستاخ
بآبِ خنجرِ جلاد دہ طہارتِ ما ۴ کہ پیش تو نتوانیم داد جاں گستاخ
اگر سوالے ازاں لب کنیم خیرہ ببخش ۵ بمیزبان کریمست میہماں گستاخ

(۸) **تشریح**:- "رحمٰن علی العرش" تلمیح بآیت اَلرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى یعنی خدا عرش پر آگیا۔ "سبّوح" خدا کے ناموں میں سے ایک نام بمعنی پاک از عیب۔ ترجمہ:- میں نے آیت الرحمٰن علی العرش پر غور کیا تو (خود) عرش نے پکار کر کہا کہ اے خدائے پاک تو مکان سے منزہ ہے (یعنی اللہ تعالیٰ مکان اور جسمیت سے منزہ ہے استوا علی العرش سے جسمانیت اور مکانیت کا وہم بھی پیدا نہ ہونا چاہیئے۔

(۹) ترجمہ:- سبھوں نے صحبت و ہمنشینی کا دروازہ نظیری پر بند کر دیا ہے تو لے دروازوں کا کھولنے والے خدا تو (اس کے لئے) اپنی طرف دروازہ کھولدے (یعنی مجھ مردودِ خلائق کو تو ہی اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے)

**بحر**:- مجتث مثمن مخبون مسکّن مقصور ۝ ارکان و **تقطیع**:- مثل ۲۴ (ت)

(۱) **ترجمہ بقلب مصرعین**:- (اے دوست!) جبکہ تیری یاد بھی ہم دل میں بے باکانہ طور سے نہیں کر سکتے تو تیرا نام گستاخی سے زبان پر کب لا سکتے ہیں (یعنی ہمارے آلودہ دل و زبان اس قابل نہیں کہ تیری یاد اور ذکر کر سکیں)

(۲) ترجمہ:- (اے خدا تیرا حریم امن ایسا ہے کہ) اگر کوئی بلبل تیرے گلشن میں پناہ لے تو پھر کوئی اسکے آشیانہ پر (پتھر تو کہاں) پھول بھی بیباکی کیساتھ نہیں مار سکتا۔

(۳) ترجمہ:- ہر وہ قابل قدر شخص، جو تیری راہ میں شہید ہو جائے، اس کی ہڈیاں ہُما بھی بے باکانہ طور پر نہیں کھا سکتا (یعنی تیرے شہید ناز کا ادب مبارک فال ہُما بھی کرتا ہے تو دوسرے پرندے تو اسے کیا آزار پہونچا سکتے ہیں)

(۴) ترجمہ:- اے شاہِ حُسن! (پہلے) جلاد کے آبِ خنجر سے ہمیں پاک کر دے کہ تیرے سامنے بیباکی کے ساتھ ہم (اپنی آلودہ) جان پیش نہیں کر سکتے۔ (یعنی پہلے آبِ تیغ تجلی سے مادیت کی آلودگی زائل ہو کر روح پاکیزہ ہو جائے اس وقت وہ شاہِ حُسن کے سامنے پیش کرنیکے قابل تحفہ بن سکتی ہے)

(۵) ترجمہ:- اگر ہم شوخی سے کوئی سوال (بوسہ تیرے) ان لبوں سے کر بیٹھیں تو (اللہ کیلئے) بخشدینا (یعنی ہماری جرأت رندانہ کو معاف کر دینا اسلئے کہ صاحب کرم میزبان پر مہمان جری ہو جایا کرتا ہے (یعنی تیرا لطف و کرم ہی ہم کو اس سوال کی جرأت دلا رہا ہے)

بکعبہ سجدۂ عارف نمی کنند قبول ۶ اگر بدیر نہد پا بر آستاں گستاخ

محرّمات حرم گاہ ہائے معبود اند ۷ بمقتضائے طبیعت مدہ عیاں گستاخ

عجب کہ جاں بسلامت برند مغروراں ۸ ستارگاں قدر انداز و آسماں گستاخ

چگونہ حرمتِ درویش پارسا ماند ۹ سوال زشت و غنی سخت دل زماں گستاخ

مبادصاعقۂ بے نیازی بجہد ۱۰ چنیں مجوئے نظیری ازو نشاں گستاخ

چو نیست حد کہ بیالیں نہم سرے گستاخ ۱۵۲/۱ چہ سود از حرم امن و خوابگاہِ فراخ

ہزار بار بروں می زنند طبل رحیل ۲ ہنوز رخت زایواں کسے نبردہ یکاخ

(۶) ترجمہ بقلب مصرعین:۔ اگر کوئی عارف بے تمیزی کیساتھ بتکدہ کے آستانہ پر قدم رکھے گا تو پھر اسکے سجدے خانہ کعبہ میں (بھی) ناقابلِ قبول ہو جائینگے (یعنی ع بس بزرگ است این خطا مغفور نیست مراد یہ ہے کہ دونوں مقام دوست کے جلوہ گاہ ہیں پس جو بتکدۂ حقیقت کا احترام نہیں کرتا وہ کعبہ سے بھی نامراد ہوئیگا۔

(۷) تشریح:۔ "محرّمات" جمع محرّمہ یعنی زن منکوحہ کہ برائے دیگراں حرام می گردد مراد پردہ نشین۔ ترجمہ:۔ (اسرارِ حُسن وعشق) معبودِ (حقیقی) کے حرم سرا کے پردہ نشین ہیں (ان کو اپنے) طبعی تقاضے کے مطابق بے پردہ نہ کر۔ توضیح:۔ یعنی عاشق ومعشوق کے درمیان جو رابطہ اتحاد ہے وہ برملا کہنے کی چیز نہیں، منصور سے یہی غلطی تو ہوگئی تھی جس پر سولی کی سزا بھگتنی پڑی۔

(۸) ترجمہ بقلب مصرعین:۔ ستارے درست نشانہ والے تیر انداز ہیں اور آسمان (قتل کرنے میں) بیباک ہے (پھر بھی اگر) مغرور اور سرکش لوگ سلامتی کے ساتھ بچ نکلیں تو یہ بڑے تعجب کی بات ہوگی (یعنی سرکش ومغرور کیلئے نجات نہیں، اسکی تباہی وبربادی یقینی ہے)

(۹) ترجمہ:۔ متقی اور پارسا درویش کی عزت کیسے باقی رہ سکتی ہے (جبکہ) زمانہ بے حیاء مالدار، سخت دل (بخیل) اور سوال کرنا ذلت ہے۔ توضیح:۔ یعنی زمانہ کی بے حیائی اور مالداروں کی بے رحمی ایک روز ضرور درویش پارسا سے بھیک منگوا کر رہے گی ورنہ چاہیئے تو یہ تھا کہ زمانہ اسکی موافقت کرتا اور مالدار بغیر مانگے اس کی حاجت پوری کر دیتے۔

(۱۰) تشریح:۔ "صاعقہ" گرنے والی بجلی۔ ترجمہ بقلب مصرعین:۔ اے نظیری! اس (یارِ حقیقی) کا نشان اس طرح بے باک بنکر نہ تلاش کر کہیں ایسا نہ ہو کہ (اسکی طرف سے) بے نیازی کی بجلی گر پڑے (اور تجھے جلا کر خاکستر کر دے یعنی راہِ سلوک ومعرفت میں بڑے ادب واحتیاط کی ضرورت ہے کیونکہ ذرا سی بے ادبی اور بے قاعدگی سے سب کیا دھرا غارت ہو جاتا ہے)

بحر:۔ مجتث مثمن مخبون مسکّن مقصور ۔ ارکان وتقطیع:۔ مثل ۱۵۶ (ت)

(۱) تشریح:۔ "حد" مجال، اختیار۔ "امن" بمعنی مامون۔ "گستاخ" آزادانہ۔ ترجمہ:۔ جب کہ میری یہ مجال بھی نہیں کہ آزادانہ تکیہ پر ہی سر رکھ سکوں تو حرم سرائے (عالم) کے پر امن اور خوابگاہِ (دنیا) کے وسیع ہونے سے (مجھے) کیا فائدہ؟۔ توضیح:۔ یعنی اگر دنیا میں اسباب راحت ہیں تو ہوا کریں، جب مجھے حاصل نہیں تو میری طرف سے ان کا وجود وعدم برابر ہے۔

(۲) تشریح:۔ "ہزار بار بروں" اس فقرے کی دو ترکیبیں ہو سکتی ہیں اوّل بمعنی از ہزار بار بروں یعنی ہزار بار سے بھی سوا دوم بمعنی بیرون در

(باقی صفحہ ۲۱۹ پر)

نشستہ نغمہ سرایاں بہم چہ دانستیم ۳ کہ سنگ تفرقہ ماں می پرانداز سرِ شاخ

زدام و دانۂ صیاد مرغ مے تالد ۴ خبر نداشت کہ بر سیخ می کشند طباخ

غبار لشکرِ یاجوج غم جہاں بگرفت ۵ کہ گفت سدِ سکندر نمی شود سوراخ

بہیچ حیلہ زپیشِ اجل خلاصی نیست ۶ زگرگ اگر بجہی پوست می کند سلّاخ

چناں رسید جراحت بدل کہ دیدہ ندید ۷ ززخمِ حادثہ ز ناگہاں نظیری آخ

(بقیہ صفحہ ۲۱۰) ہزار بار: ایوان" بڑا دلان، نشست گاہ۔ "کاخ" محل، مکان۔ ترجمہ بقلب مصرعین:۔ ابھی تک کوئی دلان سے (اٹھاکر) گھر کے اندر (بھی) اسامان نہیں پہنچا چکا ہے کہ باہر سے (تغیرات زمانہ کے نقاچیوں نے) کوچ کا نقارہ ہزاروں بار بجا ڈالا یا ہزاروں بار سے بھی سوا بجا ڈالا یعنی ع آکے بیٹھے بھی نہ تھے اور نکالے بھی گئے۔ اسی مضمون کو پہلے اسطرح ادا کیا ہے ہر فرد گشتہ حاکم ایں ملک غیر تو بہ ناکردہ گم جازدہ کوس رحیل را

(۳) تشریح:۔ "مان" ضمیر مفعولی بمعنی مارا۔ ترجمہ:۔ ہم بلبلان مست کی طرح (باہم بیٹھے ہوئے مزے سے) گیت گا رہے تھے ہمیں کیا خبر تھی کہ سنگ تفرقہ (عیش وطرب کی) شاخ سے ہم کو (ناگاہ) اڑا دے گا۔ **توضیح**:۔ یعنی جیسے ایک ڈھیلا پھینکدینے سے درخت پر بیٹھی ہوئی چڑیاں اڑ جاتی ہیں اسی طرح حوادث زمانہ نے ہماری جمعیت کو پریشان کر دیا۔

(۴) ترجمہ:۔ مرغ (نو گرفتار) شکاری کے دام و دانہ کی وجہ سے تو نالہ وزاری کر رہا ہے (مگر) اسے یہ معلوم نہیں کہ (ابھی تھوڑی دیر میں) باورچی اسکو سیخ پر چڑھا دے گا اور کباب بنا ڈالیگا مراد یہ ہے کہ انسان اپنی غفلت کی بنا پر دنیوی تکلیفوں پر جزع جزع کرتا ہے کیونکہ اس سے آگے کی کٹھن منزلوں کی اسکو

(۵) **تشریح**:۔ "یاجوج و ماجوج" ایک مردم آزار قوم کا لقب جن کو روکنے کیلئے سکندر ذوالقرنین نے سیسہ اور کانسی کی دیوار بنائی پورا قصہ قرآن مجید میں مذکور ہے۔ "سدّ" دیوار۔ ترجمہ:۔ یاجوجِ رنج وغم کے لشکر کا غبار عالم پر چھایا ہوا ہے (پھر یہ) کون کہتا ہے کہ سدِّ سکندر میں سوراخ نہیں ہوتا۔ **توضیح**:۔ یعنی یاجوجِ غم نے ضبط و قرار کی سدِّ سکندری کو توڑ ڈالا اور سارے عالم کو مبتلائے رنج والم بنا دیا ہے۔

(۶) **تشریح**:۔ "سلّاخ" پوست کن، قصاب۔ ترجمہ:۔ کسی تدبیر سے (بھی) موت کے آگے سے (جان بچا کر) نکل جانا (ممکن) نہیں، بھیڑیئے سے اگر تو بچ نکلا (بھی) تو (تیری) کھال قسائی کھینچ ڈالے گا (یعنی بہر حال موت کا آنا لازمی ہے مثل مشہور ہے کہ بکرے کی ماں کب تک خیر منائے)

(۷) **تشریح**:۔ "آخ" اسم صوت بمعنی چیخ۔ ترجمہ:۔ دل پر ایسا زخم لگا ہے جو (آج تک کسی) آنکھ نے نہ دیکھا تھا حتی کہ اس (دردناک) حادثہ کے زخم کی وجہ سے نظیری کے منہ سے اچانک چیخ نکل گئی (یعنی زمانہ کے حوادث نے بری طرح پامال کر دیا)

---

الحمد وللہ والمنۃ کہ آج بتاریخ ۲ر محرم الحرام ۱۳۵۹ھ نفحات عبیری شرح غزلیات نظیری کی پہلی جلد کی تسوید سے فراغت حاصل ہوئی۔ اس کے بعد دوسری جلد شروع ہوتی ہے، اللہ تعالےٰ تکمیل کی توفیق بخشے اور شرف قبول عطا فرمائے۔ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

۱۱ر فروری سنہ ۱۹۴۰ء

محبوب الٰہی

(پروفیسر اورنٹیل کالج فتحپوری دھلی)

